بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تصدیر

اللہ تعالیٰ کو ہمہ وقت کثرت سے یاد کرنا ، اُس کے ذِکر سے اپنی زبانوں کو تر رکھنا ، اللہ تعالیٰ کو کثرت سے یاد کرنے والے مردوں اور عورتوں کا معمول ہوتا ہے۔ یہی وہ ایمان والے ہیں جن کے شب و روز اپنے ربّ کے خیال میں بسر ہوتے ہیں، ان کی جلوت و خلوت میں ان کے منعمِ حقیقی کی یاد رہتی ہے، وہ محض اوقاتِ مقررہ میں ہی عبادت کرنے کو کافی نہیں سمجھتے بلکہ جب کسی کام کا آغاز کرتے ہیں تو ''بسم اللہ'' کہتے ہیں، جب کسی نعمت سے فیض یاب ہوتے

ہیں تو ”الحمدللہ “ کہتے ہوئے جذبہ شکر سے نہال ہو جاتے ہیں، ان کے کسی ارادے اور عزم کا اظہار ”اِن شآء اللہ“ اور ”ما شآء اللہ“ کے بغیر نہیں ہوتا ، وہ اپنے ہر معاملے میں اللہ تبارک و تعالیٰ کو مدد کے لیے پکارتے ہیں، جب کہ ہر مصیبت کے موقع پر اُسی کی رحمت کی امید رکھتے ہیں، وہ سوتے وقت بھی اُسی زندہ و جاوید کی عظمت کے گُن گاتے اور اٹھتے ہوئے بھی اُسی کا نام لیتے ہیں۔ مومنین و مومنات اور مسلمین و مسلمات اپنے ہر موقع اور ہر معاملے میں اپنے ربّ کو نہیں بھولتے، ان کی صلوٰۃ انہیں اللہ کا تقرب بخشتی ہے ، ان کا روزہ معرفتِ ربّانی کا

مظہر ہوتا ہے، جب وہ تلاوت قرآن مجید کرتے ہیں تو فرشتے انہیں اپنی آغوشِ رحمت میں ڈھانپ لیتے ہیں، ان کا انفاق انہیں آسمان سے نازل ہونے والی برکتوں کا مستحق بناتا ہے، ان کی نیکیاں اور بھلائیاں ان کے گناہوں کو مٹا دیتیں ہیں ، وہ بُرائیوں سے بچتے ہوں یا ان کا ارتکاب کر بیٹھتے ہوں، ہر دو۲ صورتوں میں اپنے ربّ کو یاد کر کے تڑپتے ہوئے اُس سے رجوع کرتے ہیں اور اُسی سے بخشش طلب کرتے ہیں۔

الغرض اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کے لیے قرآن مجید کی دعائیں نزولی ترتیب کے مطابق

پیشِ خدمت ہیں تاکہ وہ ان سے مستفید ہو کر دنیا و آخرت کی فوز و فلاح حاصل کریں۔

زین العابدین

( سید زین العابدین )

۱۷ ذوالقعدۃ ۱۴۴۳ھ

18جون2022ء

**email:** zainic@live.com

۱:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

"اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝١ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝٢
مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝٣ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ
۝٤ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝٥ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝٦ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ،
وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝٧" [الفاتحة]

بے حد مہربان اور بہت رحم کرنے والے اللہ کے نام کے ساتھ۔

"ہر قسم کی تعریف اللہ، ربُّ العالمین کے لیے زیبا و سزا وار ہے ۝١ رحمٰن رحم کرنے والا ہے ۝٢ روزِ جزا کا مالک ہے ۝٣ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور

تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں ۞ ہمیں سیدھے راستے
پر چلا کر منزلِ مقصود تک پہنچا دے ۞ ان لوگوں
کے راستے پر ہمیں چلا جن پر تو نے انعام کیا ۞
ان لوگوں کے راستے پر نہ (چلا) جن پر غضب کیا
گیا اور جو گمراہ ہیں“ ۞

۲:۔

”رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا، إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۱۲۷﴾“[البقرۃ: ۱۲۷.]

”اے ہمارے ربّ، ہم سے (یہ خدمت) قبول فرما، بےشک تو سننے اور جاننے والا ہے (ہماری دعاؤں کو بھی تو سن رہا ہے اور ہمارے دِلوں کے خلوص کو بھی تو جانتا ہے)﴿۱۲۷﴾“۔

۳:۔

"رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ
حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ" ﴿۲۰۱﴾ [البقرۃ: ۲۰۱]

"اے ہمارے ربّ ہمیں دنیا میں بھی نعمتیں عطا
فرما اور آخرت میں بھی نعمتیں عطا فرما اور دوزخ
کے عذاب سے ہمیں بچا" ﴿۲۰۱﴾۔

۴:۔

أَللّٰهُ لَآ إِلٰـهَ إِلَّا هُوَ أَلْحَیُّ الْقَیُّومُ، لَا تَأْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ، لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی
الْأَرْضِ، مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ إِلَّا
بِإِذْنِهٖ، یَعْلَمُ مَابَیْنَ أَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ،
وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ، إِلَّا بِمَا شَآءَ،
وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ، وَلَا یَئُودُهٗ
حِفْظُهُمَا، وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ﴿۲۵۵﴾ [البقرۃ: ۲۵۵]

اللہ (ہی الٰہ ہے) اُس کے سوا کوئی الٰہ نہیں، وہ
زندہ اور قائم رہنے والا ہے اُسے نہ اُونگھ آتی ہے
اور نہ نیند، آسمانوں اور زمینوں میں جو کچھ ہے
سب اُسی کا ہے، کون ہے جو اُس کی اجازت کے

بغیر اُس سے (کسی کی) سفارش کر سکے وہ جانتا
ہے جو کچھ لوگوں کے آگے ہے اور جو کچھ ان
کے پیچھے ہے، وہ اُس کے علم میں سے کسی چیز کا
بھی احاطہ نہیں کر سکتے سوائے اس کے کہ جتنا وہ
خود (بتانا) چاہے، اُس کی کرسی نے آسمانوں کا اور
زمین کا احاطہ کر رکھا ہے، آسمانوں اور زمین کی
حفاظت سے اللہ (تعالیٰ) کو تکان نہیں ہوتی، وہ
بہت بلند و بالا اور عظمت والا ہے ﴿۲۵۵﴾

---

۵:۔

”رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ إِنْ نَّسِيْنَآ أَوْ أَخْطَأْنَا“۔

[البقرة: ۲۸۶].

”اے ہمارے ربّ اگر ہم سے بھول چُوک ہو جائے تو ہم سے مواخذہ نہ کر“۔(۲۸۶)

۶:۔

”رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا“۔[البقرة: ۲۸۶].

”اے ہمارے ربّ ہم پر ایسا بوجھ نہ ڈال جیسا بوجھ تو نے ان لوگوں پر ڈالا تھا جو ہم سے پہلے گزر چکے ہیں،“۔

۷:۔

” رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ، وَاعْفُ عَنَّا، وَاغْفِرْ لَنَا، وَارْحَمْنَا، أَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِيْنَ ﴿۲۸۶﴾ “۔[البقرة: ۲۸۶].

”اے ہمارے ربّ ہم سے ایسا بوجھ نہ اٹھوا جس کے اٹھانے کی ہم میں طاقت نہیں، ہمیں معاف فرما، ہماری مغفرت فرما، ہم پر رحم فرما، تو ہی ہمارا مالک ہے، کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد فرما“۔

﴿۲۸۶﴾

۸ :۔

” رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوبَنَا بَعْدَ إِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِن لَّدُنكَ رَحْمَةً إِنَّكَ أَنتَ الْوَهَّابُ ۝٨

“[آل عمران: ۸].

”اے ہمارے ربّ ہمیں ہدایت دینے کے بعد ہمارے دِلوں میں کجی نہ پیدا کر، ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا فرما، بے شک تو بہت عطا فرمانے والا ہے“ ۝٨

۹:۔

” رَبَّنَآ إِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغۡفِرۡ لَنَا ذُنُوبَنَا وَقِنَاعَذَابَ النَّارِ۝١٦“ [آل عمران: ١٦].

”اے ہمارے ربّ ہم ایمان لائے لٰہذا ہمارے گناہوں کو معاف کر دے اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچا“۔ ۝۱۶

---

۱۰:۔

” رَبِّ هَبۡ لِيۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيۡعُ الدُّعَآءِ“۝٣٨[آل عمران: ٣٨].

”اے میرے ربّ مجھے اپنے پاس سے صالح اولاد عطا فرما، بے‌شک تو دعا کو سننے والا (اور قبول کرنے والا) ہے“۝۳۸

---

۱۱:۔

" رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ "[آل عمران: ۵۳].

"اے ہمارے ربّ ہم اس کتاب پر ایمان لاتے ہیں جو تو نے نازل کی اور ہم ( تیرے ) رسول کی پیروی کرتے ہیں، لہٰذا ہمیں ( حق کے ) گواہوں میں لکھ لے"۔ ﴿۵۳﴾

۱۲:۔

" رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَإِسْرَافَنَا فِيٓ أَمْرِنَا وَثَبِّتْ أَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِيْنَ " ﴿۱۴۷﴾۔

[آل عمران: ۱۴۷].

"اے ہمارے ربّ ہمارے گناہوں کو اور ہمارے کام میں ہماری زیادتیوں کو معاف فرما دے، ہمیں ثابت قدم رکھ اور کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد فرما"۔ ﴿۱۴۷﴾

۱۳ :۔

” حَسۡبُنَا اللّٰهُ وَنِعۡمَ الۡوَكِيۡلُ “﴿۱۷۳﴾ [آل عمران: ۱۷۳].

”ہمارے لیے اللہ کافی ہے اور وہ بہت اچّھا کارساز ہے“۔ ﴿۱۷۳﴾

---

۱۴ :۔

” رَبَّنَا مَا خَلَقۡتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبۡحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ “﴿۱۹۱﴾ [آل عمران: ۱۹۱].

”اے ہمارے ربّ تو نے ان کو بے مقصد نہیں بنایا، تیری ذات ( بے مقصد کام کرنے سے بلکہ ) ہر بُرائی سے پاک ہے، ( ان کا ضرور کوئی مقصد ہے اور وہ یہ ہے کہ ان کے ذریعے ہماری آزمائش کرے، اے ہمارے ربّ اگر ہم آزمائش

میں پورے نہ اتریں ) تو ( ہمیں معاف فرمانا اور ) ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچانا“۔ ﴿۱۹۱﴾

---

۱۵ :۔

” رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْأَبْرَارِ ﴿۱۹۳﴾ “ [آل عمران: ۱۹۳].

”اے ہمارے ربّ ہمارے گناہوں کو بخش دے، ہماری بُرائیوں کو مٹا دے اور نیک لوگوں کے ساتھ ہمیں پورا پورا اجر عطا فرما“ ﴿۱۹۳﴾

---

۱٦ :۔

” رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ إِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ “

[آل عمران: ۱۹۴].

”اے ہمارے ربّ تو نے اپنے رسولوں کے ذریعے جن نعمتوں کے دینے کا ہم سے وعدہ کیا ہے وہ نعمتیں ہمیں عطا فرما اور قیامت کے دن ہمیں رُسوا نہ کرنا، بےشک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا“۔ ﴿۱۹۴﴾

۱۷:۔

” وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا “[النساء: ۷۵].

”ہمارے لیے اپنی طرف سے کوئی حامی بنا دے اور ہمارے لیے اپنی طرف سے کوئی مددگار بنا دے“ ﴿۷۵﴾

---

۱۸:۔

”وَارْزُقْنَا وَأَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ “ [المائدة: ۱۱۴].

” ( اے اللہ ) ہم کو رزق عطا فرما، تو بہترین رزق دینے والا ہے“۔﴿۱۱۴﴾

---

۱۹:۔

” رَبَّنَا ظَلَمۡنَآ أَنۡفُسَنَا، وَإِنۡ لَّمۡ تَغۡفِرۡ لَنَا وَتَرۡحَمۡنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الۡخٰسِرِيۡنَ ﴿۲۳﴾ “[الأعراف: ۲۳].

”اے ہمارے ربّ ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو ہمیں معاف نہ کرے گا اور ہم پر رحم نہ فرمائے گا تو ہم یقیناً نقصان اٹھانے والوں میں سے ہو جائیں گے“۔﴿۲۳﴾

۲۰ :۔

”رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَأَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ“[الأعراف: ۸۹].

”اے ہمارے ربّ ہمارے اور ہماری قوم کے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر دے تو سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے“۔ ﴿۸۹﴾

---

۲۱ :۔

”رَبَّنَآ أَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ۔“

[الأعراف: ۱۲۶].

”اے ہمارے ربّ ہمارے دِلوں میں صبر و اِستقامت ڈال دے اور ہمیں اس حالت میں دنیا سے اٹھا کہ ہم مسلم ہوں“ ۔ ﴿۱۲۶﴾

---

۲۲ :۔

” وَأَدْخِلْنَا فِيْ رَحْمَتِكَ، وَأَنْتَ أَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ “ [الأعراف: ۱۵۱].

” ہمیں اپنی رحمت میں داخل فرما (اس لیے کہ ) تو تو سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے“ ۔ ﴿۱۵۱﴾

۲۳ :۔

” أَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَأَنْتَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ “ [الأعراف: ۱۵۵].

” تُو ہی ہمارا کارساز ہے، ہمیں معاف فرما،ہم پر رحم فرما، تو سب سے بہتر معاف کرنےوالا ہے“۔

﴿۱۵۵﴾

۲۴ :۔

” رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۸۵﴾ وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۸۶﴾“ [یونس: ۸۵،۸۶].

”اے ہمارے ربّ ہم کو ان ظالم لوگوں کے ذریعے آزمائش میں نہ ڈال ﴿۸۵﴾ ہمیں اپنی رحمت سے اس کافر قوم سے نجات دے“ ﴿۸۶﴾

۲۵ :۔

” فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ، اَنۡتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَةِ، تَوَفَّنِیۡ مُسۡلِمًا وَّاَلۡحِقۡنِیۡ بِالصّٰلِحِیۡنَ ﴿۱۰۱﴾ “۔

[یوسف: ۱۰۱].

”اے آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے، تو ہی دنیا و آخرت میں میرا کار ساز ہے، مجھے ایسی حالت میں وفات دے کہ میں مسلم ہوں اور (آخرت میں ) مجھے نیک لوگوں میں شامل کر دے“۔ ﴿۱۰۱﴾

۲٦ :۔

” رَبِّ اجۡعَلۡنِیۡ مُقِیۡمَ الصَّلٰوۃِ وَمِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ، رَبَّنَا وَتَقَبَّلۡ دُعَآءِ “۝۴۰۔[إبراهيم: ۴۰].

”اے میرے ربّ مجھے اور میری اولاد کو توفیق دے کہ نماز قائم کریں اور اے ہمارے ربّ میری دعا کو قبول فرما“۔۝۴۰

---

۲۷ :۔

” رَبَّنَا اغۡفِرۡلِیۡ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلۡمُؤۡمِنِیۡنَ یَوۡمَ یَقُوۡمُ الۡحِسَابُ۝۴۱“۔ [إبراهيم: ۴۱].

”اے ہمارے ربّ حساب ( و کتاب ) کے دن مجھے، میرے ماں باپ کو اور (تمام ) ایمان والوں کو معاف کر دینا“۝۴۱

---

۲۸ :۔

” رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا “ ﴿۲۴﴾

[الإسراء: ۲۴].

”اے میرے ربّ انھوں نے بچپن میں مجھے جس شفقت کے ساتھ پالا تھا تو بھی ان پر ویسی ہی شفقت فرما“۔ ﴿۲۴﴾

۲۹ :۔

” رَّبِّ أَدۡخِلۡنِي مُدۡخَلَ صِدۡقٖ وَأَخۡرِجۡنِي مُخۡرَجَ صِدۡقٖ وَٱجۡعَل لِّي مِن لَّدُنكَ سُلۡطَٰنٗا نَّصِيرٗا “ ﴿٨٠﴾۔

[الإسراء: ۸۰].

”اے میرے ربّ مجھے اچّھی طرح ہجرت گاہ میں داخل کرنا اور اچّھی طرح ( اس ) بستی سے نکالنا اور اپنے پاس سے قوّت و غلبہ کو میرا مددگار بنانا“۔ ﴿٨٠﴾

۳۰ :۔

” رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنۡ لَّدُنۡكَ رَحۡمَةً وَّهَيِّئۡ لَنَا مِنۡ اَمۡرِنَا رَشَدًا ۝۱۰ “۔ [الكهف: ۱۰].

”اے ہمارے ربّ ہمیں اپنی بارگاہ سے رحمت عطا فرما اور ہمارے کام میں ہماری رہنمائی ( کا سامان ) مُہیّا کر دے“۔ ۝۱۰

۳۱ :۔

” رَبِّ اشۡرَحۡ لِىۡ صَدۡرِىۡ ۝۲۵ وَيَسِّرۡ لِىۡۤ اَمۡرِىۡ ۝۲۶ “۔ [طٰهٰ: ۲۵،۲۶].

”اے میرے ربّ میرے ( اس کام کے ) لیے میرا سینہ کھول دے ۝۲۵ میرے لیے میرے کام کو آسان کر دے“۔ ۝۲۶

۳۲ : ۔

” رَبِّ زِدۡنِي عِلۡمًا “ [طٰهٰ: ۱۱۴].

”اے میرے ربّ مجھے اور زیادہ علم عطا فرما“۔ (۱۱۴)

۳۳ : ۔

” لَآ إِلٰهَ إِلَّآ أَنۡتَ سُبۡحٰنَكَ، إِنِّي كُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِيۡنَ “ [الأنبياء: ۸۷].

”کوئی الٰہ نہیں سوائے تیرے تو پاک و بے عیب ہے، بےشک میں ہی خطاوار ہوں“۔ (۸۷)

۳۴ : ۔

”رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّأَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ“

[الأنبياء: ۸۹].

”اے میرے ربّ مجھے لاوارث نہ چھوڑ، ویسے تو تو سب وارثوں سے بہتر وارث ہے“۔ ﴿۸۹﴾

۳۵ : ۔

”رَبِّ أَنْزِلْنِيْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَأَنْتَ خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ“ [المؤمنون: ۲۹].

”اے میرے ربّ مجھے برکت والی جگہ اتارنا، تو سب سے بہتر اتارنے والا ہے“۔ ﴿۲۹﴾

۳۶ : ۔

” رَبِّ أَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ﴿۹۷﴾ وَأَعُوْذُ بِكَ رَبِّ أَنْ يَّحْضُرُوْنِ “۔ [المؤمنون: ۹۷،
۹۸].

”اے میرے ربّ میں شیاطین کے وسوسوں سے تیری پناہ طلب کرتا ہوں ﴿۹۷﴾ اور ( اے میرے ربّ ) میں تیری پناہ طلب کرتا ہوں اس بات سے کہ وہ میرے پاس آئیں“۔ ﴿۹۸﴾

۳۷ :۔

” رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَأَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ “۔ [المؤمنون: ۱۰۹].

”اے ہمارے ربّ ہم ایمان لائے لٰہذا ہمیں بخش دے اور ہم پر رحم فرما اور تو سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے“۔ ﴿۱۰۹﴾

---

۳۸ :۔

” رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَأَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ “

[المؤمنون: ۱۱۸].

”اے میرے ربّ ( مجھے ) بخش دے اور ( مجھ پر) رحم فرما اور تو سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے“۔ ﴿۱۱۸﴾

---

۳۹ :۔

" رَبَّنَا اصْرِفْ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ، إِنَّ عَذَابَهَا كَانَ غَرَامًا ﴿٦٥﴾ إِنَّهَا سَاءَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ﴿٦٦﴾"

[الفرقان: ٦٥،٦٦].

"اے ہمارے ربّ ہم سے عذابِ دوزخ کو پھیر دے، بےشک دوزخ کا عذاب نہایت ہلاکت خیز ہے ﴿٦٥﴾ بلا شبہ دوزخ ایک بہت بُرا ٹھکانہ اور (بہت بُری) جگہ ہے"۔ ﴿٦٦﴾

۴۰ : ۔

” رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ أَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ أَعْيُنٍ وَاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ إِمَامًا “ ﴿۷۴﴾ [الفرقان: ۷۴].

”اے ہمارے ربّ ہماری بیویوں اور ہماری اولاد کو ہماری آنکھوں کی ٹھنڈک بنا دے اور ہمیں متقّیوں کا پیش رو بنا دے“۔ ﴿۷۴﴾

---

۴۱ : ۔

” وَاجْعَلْ لِّيْ لِسَانَ صِدْقٍ فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿۸۴﴾ وَاجْعَلْنِيْ مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِيْمِ “ ﴿۸۵﴾

[الشعراء: ۸۴،۸۵].

”اور پچھلے لوگوں میں میرا ذِکرِ خیر ( باقی ) رکھ ﴿۸۴﴾ مجھے نعمت کے باغ کا وارث بنا“۔ ﴿۸۵﴾

---

۴۲ : ۔

" وَلَا تُخۡزِنِيۡ يَوۡمَ يُبۡعَثُوۡنَ ﴿۸۷﴾ يَوۡمَ لَا يَنۡفَعُ
مَالٌ وَّلَا بَنُوۡنَ ﴿۸۸﴾ اِلَّا مَنۡ اَتَى اللّٰهَ بِقَلۡبٍ
سَلِيۡمٍ "۔﴿۸۹﴾[الشعراء: ۸۷ - ۸۹].

"اور جس دن لوگوں کو ( زندہ کر کے ) کھڑا کیا
جائے گا ( اس دن ) مجھے رُسوا نہ کر ﴿۸۷﴾ جس دن
نہ مال فائدہ پہنچائے گا اور نہ بیٹے ﴿۸۸﴾ مگر جو شخص
سلامتی والا دِل لے کر اللہ کے پاس آئے گا (بس
وہی کامیابی سے ہمکنار ہو گا )"۔ ﴿۸۹﴾

۴۳ :۔

”رَبِّ إِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لِيْ“ [القصص: ١٦].

”اے میرے ربّ میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا، مجھے معاف فرما دے“۔ ⑯

---

۴۴ :۔

”رَبِّ نَجِّنِيْ مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِيْنَ “ [القصص: ٢١].

”اے میرے ربّ! مجھے ظالم قوم سے نجات دے“۔ ㉑

---

۴۵ : ـ

”رَبِّ إِنِّيْ لِمَآ أَنْزَلْتَ إِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ“

[القصص: ۲۴].

”اے میرے ربّ جو خیر تو میری طرف نازل فرمائے میں اس کا محتاج ہوں“۔ ﴿۲۴﴾

---

۴۶ : ـ

”رَبِّ انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ“۔

[العنکبوت: ۳۰].

”اے میرے ربّ اس مفسد قوم کے مقابلے میں میری مدد فرما“۔ ﴿۳۰﴾

---

۴۷ : ـ

" رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصَّالِحِيْنَ " [الصافات: ۱۰۰].

"اے میرے ربّ مجھے صالح ( لڑکا ) عطا فرما"۔

۱۰۰

۴۸ : ۔

” رَبَّنَا وَسِعۡتَ كُلَّ شَیۡءٍ رَّحۡمَةً وَّعِلۡمًا فَاغۡفِرۡ لِلَّذِیۡنَ تَابُوۡا وَاتَّبَعُوۡا سَبِیۡلَكَ وَقِهِمۡ عَذَابَ الۡجَحِیۡمِ ۝ “

[غافر: ۷].

”اے ہمارے ربّ تو ( اپنی ) رحمت اور (اپنے) علم کے ساتھ ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے تو (اے ہمارے ربّ) ان لوگوں کو بخش دے جنھوں نے توبہ کر لی اور تیرے راستے کی پیروی کرتے رہے اور ( اے ہمارے ربّ ) ان کو دوزخ کے عذاب سے بچالے“۔ ۝

۴۹ :۔

”رَبَّنَا وَأَدْخِلْهُمْ جَنَّاتِ عَدْنِ ِۨالَّتِيْ وَعَدْتَّهُمْ
وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَأَزْوَاجِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ،
إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝٨ وَقِهِمُ السَّيِّاٰتِ
وَمَنْ تَقِ السَّيِّاٰتِ يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمْتَهٗ،
وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ“ [غافر: ۸،۹].

”اے ہمارے ربّ ان کو دائمی رہائش کے باغات میں داخل کر جن کا تو نے ان سے وعدہ کیا ہے اور (اے ہمارے ربّ) ان کے آباء و اجداد، ان کی ازواج اور ان کی اولاد میں سے بھی جو نیک ہوں (ان کو بخش دے اور دائمی باغات میں داخل کر) بےشک تو غالب اور حکمت والا ہے ۝٨

اور ( اے ہمارے ربّ) ان ( سب ) کو (قیامت کے دن ) بُرائیوں سے محفوظ رکھ اور جس کو تو نے اس دن بُرائیوں سے محفوظ رکھا تو تو نے اس پر (بڑا ہی ) رحم ( و کرم ) کیا اور یہ ہی بڑی کامیابی ہے۔ ''⑨

۵۰ :۔

" رَبِّ أَوۡزِعۡنِیٓ أَنۡ أَشۡكُرَ نِعۡمَتَكَ الَّتِیٓ أَنۡعَمۡتَ عَلَیَّ وَعَلٰی وَالِدَیَّ وَأَنۡ أَعۡمَلَ صَالِحًا تَرۡضٰهُ وَأَصۡلِحۡ لِیۡ فِیۡ ذُرِّیَّتِیۡ إِنِّیۡ تُبۡتُ إِلَیۡكَ وَإِنِّیۡ مِنَ الۡمُسۡلِمِیۡنَ ۔" [الأحقاف: ۱۵].

"اے میرے ربّ مجھے توفیق دے کہ جو احسان تو نے مجھ پر اور میرے ماں باپ پر کیا ہے میں اس کا شکر ادا کرتا رہوں اور ایسے نیک عمل کرتا رہوں جن کو تو پسند کرے اور (اے میرے ربّ) میرے (دین و دنیا کے فائدے کے) لیے میری اولاد کی اصلاح فرما، میں تیری طرف رجوع کرتا ہوں اور میں مسلمین میں سے ہوں"۔ ⑮

۵۱ :۔

" رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِإِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْإِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ إِنَّكَ رَءُوْفٌ رَحِيْمٌ "۔ [الحشر: ١٠].

" اے ہمارے ربّ ہمیں بخش دے اور ہمارے ان بھائیوں کو بھی بخش دے جو ہم سے پہلے ایمان لائے اور ہمارے دِلوں میں ان لوگوں کے لیے جو ایمان لائے بُغض نہ پیدا کر، اے ہمارے ربّ تو بہت شفقت کرنے والا اور بہت رحم کرنے والا ہے"۔ ⑩

۵۲ :۔

” رَبَّنَا عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا وَإِلَيْكَ أَنَبْنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيْرُ “ [الممتحنة: ۴].

”اے ہمارے ربّ ہم تجھ پر بھروسہ کرتے ہیں، تیری ہی طرف ہم رجوع کرتے ہیں اور تیری ہی طرف ہمیں لوٹ کر آنا ہے“۔ ۴

۵۳ : ۔

" رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۞ "

[الممتحنة: ۵].

"اے ہمارے ربّ ہمیں کافروں کے لیے فتنہ نہ بنا اور اے ہمارے ربّ ہماری مغفرت فرما دے بے شک تو غالب اور حکمت والا ہے"۔

۵۴ :۔

" رَبَّنَآ أَتۡمِمۡ لَنَا نُورَنَا وَاغۡفِرۡ لَنَا، إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٍ قَدِيرٌ ۝٨" [التحریم: ۸].

"اے ہمارے ربّ ہمارے لیے ہمارے نور کو کامل کر دے اور ہماری مغفرت فرما، بےشک تو ہر چیز پر قادر ہے"۔ ۝٨

---

۵۵ :۔

" رَبِّ ابۡنِ لِي عِندَكَ بَيۡتًا فِي الۡجَنَّةِ "۔

[التحریم: ۱۱].

"اے میرے ربّ میرے لیے اپنے پاس جنّت میں گھر بنا "۔ ۝١١

---

۵۶ : ۔

” رَبِّ اغۡفِرۡ لِیۡ وَلِوَالِدَیَّ “[نوح: ۲۸]

”. اے میرے ربّ مجھے بخش دے، میرے ماں

باپ کو بخش دے“،۲۸

۵۷ :۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

”قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ ۝١ اللّٰهُ الصَّمَدُ ۝٢ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ
يُولَدْ ۝٣ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ ، كُفُوًا أَحَدٌ ۝٤ “

[ قل ھو اللہ أحد۔ ١ ، ٤ ]

بے حد مہربان اور بہت رحم کرنے والے اللہ کے نام کے ساتھ۔

( اے رسول ) آپ کہہ دیجیے کہ اللہ ایک ہے ۝١
وہ بے پرواہ ہے ( نہ اُسے کسی چیز کی پرواہ ہے اور نہ کسی چیز کی ضرورت ) ۝٢ نہ اُس کی کوئی
اولاد ہے اور نہ وہ کسی کا بیٹا ہے ۝٣ اور نہ کوئی اُس کا ہمسر ہے ۝٤

---

۵۸ : ۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔

”قُلۡ أَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ⊙۱ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ⊙۲ وَمِنۡ
شَرِّ غَاسِقٍ إِذَا وَقَبَ ⊙۳ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الۡعُقَدِ
⊙۴ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ إِذَا حَسَدَ ⊙۵“

[ قل أعوذ برب الفلق ۱ ، ۵ ]

بے حد مہربان اور بہت رحم کرنے والے اللہ کے نام کے ساتھ۔

( اے رسول ) آپ ( اس طرح ) کہا کیجیے میں مخلوق کے ربّ کی پناہ طلب کرتا ہوں ⊙۱ مخلوق کی بُرائی سے ⊙۲ چاند کی بُرائی سے جب اس میں گہن لگ جائے ⊙۳ گرہوں میں پھونکنے والی عورتوں کی

بُرائی سے ۞ اور حسد کرنے والے کی بُرائی سے
جب وہ حسد کرے ۞

۵۹ :۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔

”قُلۡ أَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝١ مَلِكِ النَّاسِ ۝٢ إِلٰهِ
النَّاسِ ۝٣ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ الۡخَنَّاسِ ۝٤ الَّذِیۡ
يُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۝٥ مِنَ الۡجِنَّةِ وَالنَّاسِ
۝٦“ [ قل أعوذ برب الناس ١، ٦ ]

بے حد مہربان اور بہت رحم کرنے والے اللہ کے
نام کے ساتھ۔

( اے رسول ) آپ ( اس طرح ) کہا کیجیے کہ
میں پناہ طلب کرتا ہوں لوگوں کے ربّ کی ۝١
لوگوں کے بادشاہ کی ( اور ) ۝٢ لوگوں کے الٰہ کی
۝٣ شیطان کے وسوسے کی بُرائی سے ۝٤ جو لوگوں

کے سینوں میں وسوسے ڈالتا ہے ۞ ( جو ) جنّوں
میں سے بھی ہوتا ہے اور انسانوں میں سے بھی ۞

